# جنت میں گھر

رسول اللہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا:

جس نے اللہ کے لیے قطات (چھوٹا پرندہ) کے گھونسلے جتنی

یا اس سے بھی چھوٹی مسجد بنائی،

اللہ تعالیٰ اس کے لیے جنت میں گھر تیار کرے گا۔

(سنن ابن ماجہ: 738)

# دوہرا اجر

رسول اللہ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا:

مسکین کو صدقہ دینا ایک ہی صدقہ ہے۔

(اس کا ایک ہی ثواب ہے) اور رشتہ دار کو صدقہ دینا صدقہ بھی ہے

اور صلہ رحمی بھی (اسکا دوہرا ثواب ملتا ہے)۔

(سنن النسائی :2582)

# سلامتی کے ساتھ جنت میں داخل ہونا

رسول اللہ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نے فرمایا:

رحمٰن کی عبادت کرو، (بھوکوں کو) کھانا کھلاؤ،

سلام کو عام کرو تو سلامتی کے ساتھ جنت میں داخل ہو گے۔

(سنن الترمذی: 1855)

# نفع کی بات

سیدنا ابو برزہؓ کہتے ہیں کہ میں نے نبی ﷺ سے عرض کیا،

اے اللہ کے نبی ﷺ! مجھے کوئی ایسی بات بتایئے کہ میں اس سے نفع پاؤں؟

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

## مسلمانوں کے راستے سے موذی چیزوں کو دور کیا کرو۔

(صحیح مسلم : 6673)

# مومن سراپا الفت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

## مومن سراپا الفت ہے اور اس میں کوئی خیر نہیں جو نہ محبت کرتا ہے اور نہ محبت کیا جاتا ہے۔

(مسند أحمد: 9198)

# دل کو نرم کرنے کا نسخہ

سیدنا ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے رسول اللہ ﷺ سے دل کی سختی کی شکایت کی تو

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

## اگر تم چاہتے ہو کہ تمہارا دل نرم ہو تو مسکین کو کھانا کھلاؤ اور یتیم کے سر پر ہاتھ پھیرو۔

(مسند احمد: 17576)

# امیری کیا ہے؟

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

امیری یہ نہیں ہے کہ سامان زیادہ ہو
بلکہ امیری یہ ہے کہ دل غنی ہو۔

(صحیح البخاری : 6446)

# عاجزی اختیار کرنے کا اجر

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

صدقہ دینے سے مال کم نہیں ہوتا اور جو بندہ معاف کر دیتا ہے اللہ اس کی عزت بڑھاتا ہے اور جو بندہ اللہ تعالیٰ کے لیے عاجزی اختیار کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کا درجہ بلند کرتا ہے۔

(صحیح مسلم : 6592)

# کامل ایمان والے

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

## مومنوں میں سب سے زیادہ کامل ایمان والے وہ ہیں جو اخلاق میں سب سے اچھے ہوں۔

(سنن أبي داؤد: 4682)

# جھوٹ ہلاکت ہے

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

ہلاکت ہے اس شخص کے لیے

جو لوگوں کو ہنسانے کے لیے جھوٹ بولے،

ہلاکت ہے اس کے لیے، ہلاکت ہے اس کے لیے۔

(سنن أبي داؤد:4990)